ڈاکٹر سید تنویر حسین

# پھیپھڑے کے کینسر کا شافی علاج

ایک ماہ میں مریض اللہ کے فضل سے تندرست ہو جائے گا۔

## ھوالشافی

برگ اڑوسہ کا تازہ رس مروق 2 لٹر

روغن گاؤ دیسی ایک کلو گرام

## ترکیب تیاری

دونوں کو باہم ملا کر نرم آگ پر خوب پکائیں حتٰی کہ رس اڑوسہ خشک ہو کر دیسی گھی رہ جائے۔ بس تیار ہے۔

## مقدار خوراک

ایک چھٹانک دیسی گھی تازہ پھلکا پر رکھ کر چوری بنائیں اور شکر ملا کر صبح بطور ناشتہ کھایا کریں۔

اور اوپر سے نیم گرم دودھ یا دودھ پتی پیئں۔ سرد پانی پینا منع ہے۔

تکلیف زیادہ ہو تو دو دفعہ بھی کھا سکتے ہیں۔

## خواص و فوائد

ٹی بی، خشک کھانسی، خونی کھانسی، سوزش گلو، ضیئق النفس یعنی تنگی تنفس بالخصوص پھیپھڑے کا سرطان پر مجرب المجرب ہے۔

**نوٹ**

مریض کو دودھ گھی بکثرت کھلائیں۔ اسے نصیحت کریں کہ خالص دیسی گھی اس قدر کھائے کہ استنجا کرتے ہوئے اسے معلوم ہو کہ دیسی گھی کھایا ہوا ہے۔

دیسی گھی کوشش کریں ایسی گائے کا ہو جو خالص دیسی ہو اور باہر چرنے جاتی ہو۔ اگر نہ ملے تو مجبوراً عام گائے کا گھی بھی استعمال کرسکتے ہیں۔

یہ نسخہ میرا آزمودہ اور مجرب ہے۔

ڈاکٹر سید تنویر حسین

## تریاق دمہ

ھوالشافی

حنظل بغیر بیج ۱۲۰ گرام

سرخ مرچ بمع بیج ۱۲۰ گرام

مویز منقٰی ۱۲۰ گرام

**ترکیب تیاری**

پہلے تمہ اور سرخ مرچ کا پوڈر تیار کریں پھر منقٰی ڈال کر اس قدر کوٹیں کہ اجزاء کی الگ شناخت ختم ہو جائے۔اب گولیاں بقدر کنار دشتی تیار کر لیں۔

## مقدار خوراک

ایک دو گولیاں صبح و دوپہر و شام ہمراہ تازہ پانی یا قہواہ لونگ دار چینی بنفشہ وغیرہ

مزاج عضلاتی غدی تریاق ہے۔

## خواص و فوائد

اعصابی دمہ کی خاص دوائی ہے۔انتڑیوں کو حرکت دے کر تمام بلغم بذریعہ پاخانہ خارج کر دیتی ہے۔اور دمہ کا مریض پہلے ہی دن سکھ کا سانس لیتا ہے۔اس کے علاوہ الرجی (چھنکیں نزلہ زکام کھانسی بخار) کو بے حد مفید ہے۔حاذق طبیب اپنی حذاقت سے اس معمول نسخہ سے کئی فوائد لے سکتا ہے۔ریاحی دردوں یورک ایسڈ کے درد اور وجع المفاصل اور ہچکی کے لیے بھی نافع ہے۔

ڈاکٹر سید تنویر حسین

# نسخہ برائے عرق النساء

از محترم

حکیم واجد اللہ خان صابری صاحب۔

کالی زیری ہزارہ والی 500 ملی گرام کیپسول صبح شام دینے سے عرق النساء ختم ہو جاتا ہے اس نسخہ کو میں نے استعمال کیا اور بہت مفید پایا۔

اللہ پاک محترم حکیم واجد اللہ خاں صابری صاحب کو درازی عمر بالخیر نصیب فرمائے۔

# کشتہ قلعی پارہ نانگ جیون رس

هو الشافی

قلعی دو تولہ

پارہ دو تولہ

پھٹکری سفید 4 تولہ

قلمی شورہ 8 تولہ

ترکیب و تیاری

قلعی کو کڑواہ آئل ہو اس میں گیاراں بجھاؤ دیں قلعی مصفی ہو جائے گی

پارہ کو مصفی کرنے کیلیئے ایک پاؤ نوشادر اور ایک پاؤ املی لیکر تین اس کو تین لیٹر پانی میں بگو کر ہاتھ سے ملیں جب سارا نوشادر حل ہو جائے اور املی بھی حل ہو جائے تو اس کو کپڑے سے چھان لیں

اور پانی مقطر کر کہ رکھ لیں دو تولہ پارہ کو اس میں سات سے آٹھ مرتبہ ڈال کر کھرل کریں اور غسل دیتے رہیں تو یہ پارہ چاند کیطرح چمکنے لگ جائے گا یہ دو تولہ مصفی پارہ لے لیں

قلعی اور پارہ کی گرہ بنالیں اور اس کو نوشادر املی کے پانی سے کہرل کریں آدھا گھنٹہ پہر وہ پانی نکال کے دوسرہ پانی ڈال کے کہرل کریں یہ عمل پانچ مرتبہ کریں پہر سادہ پانی سے گرہ کو صاف کر کہ پھٹکری سفید کو کھرل کر کہ رکھ لیں اور قلمی شورہ کو بھی باریک کر لیں

تو اس گرہ کو کھرل کریں اور تھوڑی تھوڑی پھٹکری اور قلمی شورہ کی چٹکی دیتے رہیں اور کھرل کرتے جائیں حتی کہ تمام چیزیں کھرل ہو جائیں مثل غبار

تو پھر سو سے ڈیڑھ سو گرام ہزار دانی لیں اور اس کا نغدہ تیار کر لیں

مکھن کی مانند

اس کو فرش لحاف کر کہ اس میں یہ چیزیں رکھ کر کوزے کو گلحکمت کر لیں اور 5 کلو کی بے دود آگ دیں

پھر اس کو نکال کر ایک بڑے ڈب میں ڈال کر ہاتھ سے مسلیں اس کو مسل کر رکھ دیں تو قلعی اور پارہ نیچے بیٹھ جائے گا باقی اس پانی کو گراتے رہیں تقریبا سات سے آٹھ غسل دیں آپ کو انشاء اللہ باوزن قلعی اور پارہ کا کشتہ ملے گا پیس کر رکھ لیں

## خوراک

آدھی رتی صبح نہار مکھن سے کھلا کر دسدھ پلا دیں

**فوائد**

شوگر کی کمزوری ذکاوت حس جریان سرعت انزال احتلام لیکوریہ مرادنہ کمزوری پر بہترین کام کرتا ہے

ٹوٹل اکیس خوراک مکمل کورس

معمول مطب ہے

**آزاد بھٹو**

## مشت زنی طلا

جمال گھوٹہ ایک تولا

لونگ ایک سے تین تولا

ویزلین ڈیڈھ سؤ گرام

**ترکیب**

پہلے لونگ کپڑ چھان کر کے رکھ دیں پھر جمال گھوٹہ کو کھرل میں ڈال کے اتنا کھرل کریں کہ وہ تیل چھوڑنے لگے پھر اس میں لونگ کپڑ چھان ڈال کے زوردار ھاتھوں سے کھرل کریں جب بلکل مکھن کی طرح ہو جائے تو تھوڑی تھوڑی ویزلین ڈال کے کھرل کرتے جائیں۔

شیشی میں بند کر کہ ایک ہفتہ دھوپ میں رکھیں طلا مجلوق تیار ہے۔
ایک رتی رات کو ھلکی سی مالش کر کہ لگائیں پھر پٹی یا پان کا پتہ باندھ دیں جب زخم نکلین تو طلا بند کر کہ نیچے والا طلا استعمال کریں
پیاز دیسی گھی میں جلا کے چھان لیں اس کی مالش کریں۔*
چار سے پانچ پٹیاں کافی ہیں

## بندش حیض

زعفران دس گرام
مرمکی دس گرام
مصبر دس گرام
ریونڈ خطائی بیس گرام

### ترکیب

سب اجزہ کو باریک پیس لیں اثر شہد کی مدد سے کالی مرچ جتنی گولی بنالین

### خوراک

ایک گولی صبح شام نیم گرم دودھ سے

### فوائد

بندش حیض بے قائدگی حیض

## غضب کی امساکی گولی

شنگرف کہرل در آب کریلہ

کچلہ مدبر

تخم الائچی تروخشک در آب دہتورہ

عقر قرحہ

افیون

سب دس دس گرام

زعفران پانچ گرام

آب پان ایک پاؤ

## امساکی شیا قین

زعفران تین گرام

دار چینی چھ گرام

عقر قرحہ چھ گرام

ریگ ماھی چھ گرام

خولنجان چھ گرام

موچرس چھ گرام

شنگرف چھ گرام

لونگ چھ گرام

افیون تین گرام

پان کا پانی سو گرام

## ترکیب

پہلے شنگرف کو چار گھنٹہ کھرل کرلیں پھر زعفران اور افیون ڈال کے کھرل کریں اس کے بعد سارے اجزا کپڑ چھان شدہ ڈال کے کھرل کریں آخر میں پان کے پانی سے کھرل کرتے جائیں اور دو سے تین رتیوں کی گولیاں بنالیں

ایک گولی وقت خاص سے ڈیڑھ گھنٹہ پہلے

## درد گردہ

مغز ریٹھا

مصری

ھم وزن لیکے نرم ہاتھوں سے کہرل کر کہ محفوظ کرلین۔ *

**خوراک**

چنے سے دو چنے برابر قھوہ سے دیں

## اندری جلاب

قلمی شورہ

زیرہ سفید

جوکار

ریونڈ چینی

**خوراک**

ایک سے تین گرام صبح شام دودھ کی کچی لسی سے

پیشاب کی رکاوٹ و جلن کے لئے

## کشتہ مرگانگ سنہری

قلعی 1 تولہ۔ پارہ 1 تولہ۔ گندھک آملہ سار 1 تولہ۔ نوشادر 1 تولہ۔ ہرتال ورقیہ 3 گرام۔ شنگرف 3 گرام۔

قلعی پارہ کو چھل بند کریں۔(یعنی قلعی کو پگلا کر پارہ شامل کر کے سرد کرلینا) اس کے بعد اس کو نمک میں کھرل کریں جب خوب سیاہ ہو جائے تو غسل دیں ساری سیاہی دھو دیں۔ اس کے بعد پانی سے کھرل کرتے جائیں اور غسل دیتے جائیں جب پانی میں سیاہی آنی بند ہو جائے تو نکال کر خشک کر کے اس میں باقی تمام اجزاء کھرل کرلیں ہڑتال ورقیہ پہلے علیحدہ کھرل کرلیں تو محنت کم لگے گی۔ جب تمام کھرل ہو جائیں تو ایک گرینائٹ کی سیاہ رنگ کی کٹھالی اتنے سائز کی لیں جس کے تیسرے حصہ میں یہ ساری دوا آجائے اور دو حصہ خالی رہے. دوا اس میں ڈال کر اوپر انگوری سرکہ دتو کمپنی کا دو کھانے کے چمچ ڈال دیں جب سرکہ دوا میں جذب ہو جائے تو کٹھالی کو گل حکمت کر کے ایک ایسی لوہے، سٹیل، یا سلور کی بالٹی میں رکھیں جس میں ایک کلو اوپلے بآسانی آجائیں۔ ایک کلو اوپلوں کی آگ دیں کٹھالی کے نیچے کوئی اوپلہ نہیں رکھنا۔ انتہائی سنہری کشتہ تیار ملے گا۔

## خوراک

آدھی رتی صبح نہار ملائی اور دودھ سے کھلائیں 21 دن تک کھانا کایا کلپ ہے۔ مردانہ ہر قسم کے مسائل کیلئے بہترین ہے۔ زبردست مؤلد و مغلظ منی، دافع جریان و احتلام ہے۔ ذکاوت حس و سرعت انزال میں بھی مفید ہے۔

نسخہ از

حکیم ہاشم آزاد بھٹولاڑکانہ

# بلادر و کچلا

## ھوالشافی

بلادر ایک پاؤ

کچلا ایک پاؤ

## ترکیب

بلادر کی ٹوپی اتار لیں اور کچلا کو پانی میں چیک کریں جو ڈوب جائیں وہ استعمال میں لائیں دونوں کو ایک روغنی ھنڈیہ میں ڈال کے گل حکمت کرلیں اور تین مرتبہ گل حکمت کرلیں اور پچاس سے ساٹھ کلو کی آگ دیں۔

جو سفیدی مائل خاکستر ملے اسے پیس کے محفوظ کرلیں۔

## خوراک

ایک سے دو چاول

## فوائد

تمام جسمانی دردیں تمام بلغمی امراض پٹھوں کے درد شگر قوت باہ اور دائمی ریشہ کے لئے اکسیر ہے

# افزائش سیمن

تالمکھانہ پچاس گرام

بیج بند پچاس گرام

ثعلب مصری پچاس گرام

موصلی سفید پچاس گرام

مغز پنبہ دانہ پچاس گرام

تخم اٹنگن پچاس گرام

کشتہ مرجان در کپاس پچاس گرام

کشتہ صدف در گلاب پھول پچاس گرام

جوہر خصیہ دوسو گرام

## خوراک

ہزار والا کیپسول ایک سے دو عدد دودھ سے

آزاد بھٹو

# قوت کرشماتی

ایک تولا نیلا

پھٹکڑی پچاس گرام

**ترکیب**

دونوں پیس کے

توے پے آدھی پھٹکڑی پہر نیلا پھر پھٹکڑی اسے بریان کریں پھر پیس کے کوزہ گل حکمت کر کہ پانچ کلو کی آگ دیں قوت کرشماتی تیار ہے

**فوائد**

ھلتے دانتوں کے لئے ایک چٹکی دانتوں پے لگائیں پانچ منٹ بعد موں دھولیں۔

ماسخورہ بھی ختم کرتا ہے

لکوریہ کے لئے دوچاول کیپسول میں بند کر کہ دیں دودھ سے

جریان کے لئے تین چاول کیپسول میں

پس سیل کے لئے تیس گرام ریٹھا میں پانچ گرام مکس کر کہ پانچ سؤ کے کیپسول پانی سے صبح شام

مردانہ کمزور سرد مزاج کو انڈے اور شہد سے تین چاول

گرمی والے کو مکھن سے

جوڑوں کے درد کے لئے دو چاول ادرک کے قھوہ سے

جریان خون دو چاول شربت انجبار سے

بواسیر کے لئے دو چاول رسونت کے ساتھ

فیسٹولا کے لئے چار چاول

سوزاک کے لئے دو سے چار چاول مناسب بدرقہ سے

آزاد بھٹو

## جوہر کیپسول

ھر قسم کے درد کا فوری اثر اور کامیاب نسخہ

قسط تلخ ۔۔۔۔۔ ایک چھٹانک

سورنجان تلخ۔۔۔۔ ایک چھٹانک

سونٹھ ۔۔ ایک چھٹانک

اذراقی مدبر ۔۔۔ ایک چھٹانک

تخم جوز ماثل ۔۔ ایک چھٹانک

کڑا چھال ۔۔۔۔ ایک چھٹانک

چھال جڑ سملو سیاہ۔۔ ایک چھٹانک

سوڈہ سلی سلاس۔۔۔ایک چھٹانک

ہلدی ۔۔۔۔۔۔۔ ایک چھٹانک

سب کو باریک پیس لیں

## خوراک

500والا کیپسول ایک صبح ایک شام دودھ سے

## فوائد

جوڑوں درد گھنٹیا نقرس چوٹ درد ھمہ قسم کے درد کے لئے فوری اثر۔رعشہ اعضاء کا سن ھونا کا تیز اثر اور شافی علاج ھے

دعامیں یاد

آزاد بھٹو

# حب شفا

یہ گولیان بروقت انجیکشن کا کام کرتی ھیں جب کسی دوا سے آرام نا آئے ایک گولی کام کر جاتی ھے آپ دوستوں کی نظر نسخہ۔۔

## نسخہ

تخم جوزماثل۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ آٹھ ماسا

سنڈھ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔دو تولا

ریوند چینی۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔آٹھ ماسا

گوند ببول۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ایک تولا

سب کو باریک کر کہ تھوڑا تھوڑا پانی ڈالتے جائیں جب گولی بنانے کے قابل ھو جائے تو چنے برابر گولی بنا کہ اوپر چاندی کا ورق چڑھا دیں بروقت ایک گولی کھائیں اور قدرت الاھی کا کرشمہ دیکھیں

## استعمال

ایک گولی چار ماسا خمیرہ مروارید کا گڑ میں لپیٹ کر کھا جائیں۔

## فوائد

سر درد۔ گردہ درد۔ پیٹ درد۔ کان درد۔۔ایسی کوئی بھی تکلیف ھو دوا نا ملے تو یہ ایک گولی کھا لیں انشاءاللہ درد بھول جائیں گیں

# طلسمی روغن

برائے جوڑوں درد نقرس کا جاوئی اثر تیل۔

مجیٹھ دس تولا

نرکچور آٹھ تولا

تج چار تولا

جائفل چار تولا

چڑیلہ چار تولا

چھوٹی الائچی چار تولا

چوب میدہ دو تولا

کچلا دو تولا

صندل سفید دو تولا

سنبل الطیب ایک تولا

سازج ایک تولا

سورنجان ایک تولا

قرنفل ایک تولا

دار چینی ایک تولا

دارھلد ایک تولا

زرد چوب ایک تولا

عود غرقی ایک تولا



جلوتری چھ ماسا

عرق گلاب دو بوتل

روغن تل خالص ڈیڑھ کلو

**ترکیب**

سب ادویہ کو چوب کوب کر کہ عرق گلاب میں چوبیس گھنٹہ بھگو کے رکھیں پھر اسے آگ پے چڑھادیں جب عرق ایک بوتل بچ جائے تو روغن تل ڈال کے ھلکی آگ پے پکائین جب سارہ عرق جل جائے اور ادویہ بھی جل جائیں تو چھان کے کسی شیشی میں تیل محفوظ کر لیں اور اس تیل کو آٹھ دن زمین میں دفن کر دیں۔

پھر استعمال کریں جھاں درد ھو وھاں مالش کر کہ گرم پٹی باندھ دیں

ھمہ قسم کے دردوں کے لئے لاجواب اور اکسیری تیل ھے۔

آزاد بھٹو

## جوڑوں کا درد

آجکل تقریباً ھر بندہ اس مرض میں گرفتار ھے سو آج اللہ پاک کی رضا خاطر اپنا کئی بار کا آزمودہ نسخہ آپ کی نظر بنائیں اور دعامیں یاد رکھیں۔ اتنا مشکل بھی نہیں ھے سو آتے ھیں نسخہ کی طرف نسخہ پہ اتنا خرچ بھی نہیں ھے کم خرچ بالا نشین نسخہ ھے تھوڑی سی محنت درکار ھے

## نسخہ

ادرک۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ایک پاؤ

پرانا گڑ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ایک پاؤ

## ترکیب

ادرک کاٹ کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کہ ڈنڈے کونڈی میں ڈال کے پیس لیں جب پیس جائے تو گڑ ڈال کے رگڑیں سارا مواد پانی کی گاڑھا ھو جائیگا پھر رگڑتے جائیں جب سارا مواد خشک پاؤڈر ھو جائے تو روغن زرد تھوڑا سا ڈال کہ رگڑیں جب گولی بنانے کے قابل ھو جائے تو نخودی گولیاں تیار کرلیں

## خوراک

ایک گولی صبح شام پانی سے اور پندرہ منٹ بعد ایک گلاس نیم گرم دودہ پی لیں انشاء اللہ کچھ دن کے استعمال سے آفاقا ھو گا

جوڑوں کا درد جتنا بھی پرانا ھو اللہ پاک کے حکم سے ختم ھو جائیگا

مالش کے لئے تیل

ایک پاؤ زیتون کا تیل۔ بیس گرام کلونجی کا تیل۔ پچاس گرام لھسن پچاس گرام ادرک تازہ۔۔

دونوں تیل مکس کر کہ گرم کریں جب گرم ھو جائے تو ادرک اور لھسن کو ھلکا سا کوٹ کے شامل کریں آگ درمیانی رکھنی ھے جب دونوں اجزہ براؤں ھو جائیں تو آگ۔سے آتار لیں ٹھنڈا ھونے پے تیل چھان کہ محفوظ کرلیں۔

رات کو جس جگہ درد ھو اس جگہ مالش کر کہ شاپر باندھ دین یا کوئی گرم کپڑا باندھ دیں صبح نیم گرم پانی سے دھولیں۔

آزاد بھٹو

## جگرین

سوسی

اندمالی

قرحین

کیسری

معدے کے ہر مرض کے لئے

سب مکس کرلیں

### خوراک

ایک گرام صبح شام

حکیم واجد اللہ خان صاحب

## انجائنا درد کا واحد نسخہ

جادو اثر برق رفتار

دوا زبان پہ ٹچ کرتے ہی درد ختم بفضل خدا

دو تولے زنجبیل / سونڈھ جنجر

اک تولہ کالی مرچ

کپڑ چھان کر کے شیر مدار سے تر کر کے دو دفع تر خشک کر کے شیشی میں سنبھال لیں

مقدار خوراک

ایک چاول

صدقہ جاریہ ہے میری طرف سے اور جس مجھے آیا اسکی طرف اور جسکا نسخہ ہے اسکی طرف سے صدقہ جاریہ ہے

باباجی واجد اللہ خان صاحب چشتی صابری

## فرسٹ ایڈ باکس

بہت اعلی صدری راز شیئر کرنے کا بہت شکریہ۔ خان صاحب آپ نے واقعی فرسٹ ایڈ کا حق ادا کر دیا ہے۔

یہ مرکب بخار۔ الرجی۔ نمونیہ کا درد۔ انجائنہ کا درد۔ نزلہ۔ ہچکی۔ سر درد۔ سر دی لگ جانا۔ بی پی لو۔ کھانسی۔ چھینکیں۔ سوزش۔ ورم۔ حتی کہ کینسر تک پہ کام کرے گا بلکہ سانپ۔ ڈھڈار۔ بھڑ اور عمومی زہروں کا تریاق بھی ہے۔

یہ نسخہ ہر طبیب کے فرسٹ ایڈ باکس میں تیار ہونا چاہیئے۔

## لبوب کبیر

تخم حرمل پانچ تولا

جلو نتری پانچ تولا

جائفل چھ تولا

دار چینی پانچ تولا

قرنفل پانچ تولا

تل سفید دھلے ھوئے آٹھ تولا

چینی ایک کلو کا قوام بنالیں۔

### خوراک

پانچ گرام سوتے وقت نیم گرم دودھ سے

## لبوب کبیر معتدل

سیکس والے مریضوں کو گرمیوں میں بھی دے سکتے ھیں۔

اندرجو شیریں پندرہ گرام

تخم خسخاس تیس گرام

تودری سرخ پندرہ گرام

تودری سفید پندرہ گرام

تل سفید پچیس گرام

خولنجان پندرہ گرام

مغز بادام شیریں پچیس گرام

مغز خربوزہ چالیس گرام

مغز تخم خیاریں پندرہ گرام

دالچینی پندرہ گرام

مغز چلغوزہ پنتالیس گرام

مغز فندق پچاس گرام

احتلام جانے کا نام نا لے۔ڈائلاسز۔پٹھون اور لور کی طاقت۔ صحت بدن کو موٹا سرخ رنگ

حکیم واجد اللہ خان صاحب

## سوزاک نیا و پرانا

پھٹکڑی سرخ بریاں 120 گرام

بہروزہ خشک مدبر 120 گرام

الائچی سبز (تخم) 60 گرام

### ترکیب تیاری

تمام ادویہ کا باریک سفوف باوزن ملا کر اس قدر کھرل کریں کریں کہ تمام ادویہ یکجان ہو جائیں۔بس تیار ہے۔

### مقدار خوراک

ایک ماشہ ہمراہ خسیاندہ برگ شیشم، کچی لسی ٹھنڈا دودھ یا بدرقہ مناسبہ صبح و شام قبل از غذا کھلایا کریں۔

### خواص و فوائد

اندرونی زخموں کو مندمل کر کے خون کے اخراج کو بند کرتی ہے۔ سوزاک کی مایہ ناز اور بے خطا دوائی ہے۔

خسیاندہ شیشم

شیشم کی کونپلیں ایک مٹھی لے کر کسی مٹی کے کُونڈے میں رات کو آدھا لٹر پانی میں بھگو دیں صبح لکڑی کے ڈنڈے سے خوب ہلائیں رگڑنا نہیں ہے۔ جب پانی خوب میلا ہو جائے تو پن چھان کر نہار منہ پلادیں۔ تین دن کافی ہوتا ہے۔ اکیلا ہی کام کرتا ہے۔ صبح کی خوراک اس کے ساتھ دے سکتے ہیں۔

ڈاکٹر سید تنویر حسین

## مفرح نقرئی

سرعت انزال کے لیے مجرب و معمول

**ھوالشافی**

طباشیر نقرہ 10 گرام

الائچی خورد 10 گرام

زہر مہرہ خطائی 10 گرام

ورق چاندی 3 گرام

کشتہ مرجان 3 گرام

**ترکیب تیاری**

تمام اجزاء نہایت باریک پیس کر یکجان کر لیں۔ بس تیار ہے۔

## مقدار خوراک

ایک گرام صبح و دوپہر و شام ہمراہ پانی یا بدرقہ مناسبہ دیں۔

## خواص و فوائد

الٹی متلی قئے خواہ کسی سبب سے ہو بفضل خداوند بند ہو جاتی ہے۔ جہاں کوئی دوائی کام نہ کرے وہاں اس کو استعمال کریں۔ اس کے علاوہ تقویت قلب کے لیے نہایت اعلیٰ ہے۔ دل کے امراض مثلاً اختلاج القلب خفقان القلب اور ضعف قلب یا سن سٹروک میں یہ ہمراہ دودھ دہی ملا کر دینے سے بہترین رزلٹ آتا ہے۔ ہر قسم کی کمزوری و ناتوانی کو دور کر دیتا ہے۔

سرعت انزال کے لیے بھروسے کی دوائی ہے۔ اس کو استعمال کرنے والے کو گرمیوں میں تیز دھوپ سے ضرر نہیں پہنچتا۔ اگر صرف پندرہ دن استعمال کر لیں تو سخت گرمی میں پیدل سفر کرنے سے بھی گھبراہٹ نہیں ہو گی۔ نہ سن سٹروک ہو گا نہ چکر آئیں گے نہ اٹیک ہو گا۔ ان شاء اللہ

### عطیہ حکیم اعجاز احمد ناصر

فرام مرید کے لاہور، سابق انچارج طبیب قریشی انڈسٹریز قریشی ڈسپنسریز نیاریاں چوک لاہور، سابق طبیب ہمدرد دواخانہ شیخوپورہ

# سفوف مصطگی رومی

بچوں کے اکثرامراض کے لیے بھروسہ کی دواء ہے۔

## ھوالشافی

مصطگی رومی 1تولہ

طباشیر نقرہ 1تولہ

الائچی سبز 1تولہ

ست گلو اصلی 1تولہ

کوزہ مصری 4تولہ

## ترکیب تیاری

پہلے مصطگی کو نہایت نرم ہاتھوں سے چوٹ پہنچائے بغیر رگڑلیں۔ پھر باقی اجزاء ملا کر کھرل کر کے نہایت باریک سفوف تیار کرلیں۔

## مقدار خوراک

بچوں کو ایک تا دو رتی بڑوں کو چار تا آٹھ رتی ہمراہ بدرقہ مناسبہ کھلائیں

## مزاج

غدی اعصابی / گرم تر

### خواص و فوائد

ہائی، موسمی بخار، ٹائیفائیڈ بخار، ضعف ALT معدہ کی گرمی ہاتھوں پاؤں کی جلن، جگر کی گرمی معدہ و امعاء کی بہت اعلیٰ دوائی ہے۔ ہمارا خاندانی مجرب نسخہ ہے۔

بچوں کے اکثر امراض الٹی، متلی، ہرے پیلے دست، بخار بالخصوص عطاش یعنی سوکھڑا مسان یا دق الاطفال کی بھروسہ کی دوا ہے۔

جن بچوں کی گروتھ رک جائے ان کے لیے آب حیات، نویدِ مسرت ہے۔ پچیس سال کی عمر تک کے بچوں اور بچیوں کی رکی ہوئی گروتھ دوبارہ شروع ہو جاتی ہے۔ ایک دو ماہ کے استعمال سے ان کا قد بھی بڑھنے لگتا ہے اور وزن بھی پورا ہو جاتا ہے۔ بارہا کا آزمودہ، مجرب و معمول مطب ہے۔

ڈاکٹر سید تنویر حسین

## اکسیری کچلا

### ھوالشافی

کچلا مدبر در ادرک و کنوار گندل پانی حسب ضرورت

آسکند

سفید موصلی

ثعلب مصری

ثعلب پنجہ

ستاوڑ

تخم کونچ

آب پان

ادرک کا پانی

لہسن کا پانی

## ترکیب

کچلا مدبر در کنوار گندل وادرک پانی والا بہت ہی مشہور و معروف ترکیب ہے تقریباً تمام حکما جانتے ہیں حسب ضرورت لیکے اسے کسی چینے کے برتن میں ڈال دیں پہر آسکند کا قھوہ ایک آٹھ کی نسبت سے تیار کرلیں پہر اس قھوہ سے کچلا مدبر کو گھیلا کر دیں جب خشک ہو جائے تو اسے دوسرہ پٹ دیں اسی طرح سات پٹ دیں۔ جب آسکند کے قھوہ کے سات پٹ مکمل ہو جائیں تو پھر سفید مصلی کے سات پٹ دیں اسی ترکیب سے سارے اجزہ کا پٹ دیکے مکمل کریں پہر سفید چنے سے چھوٹی گولیاں بنالیں۔

## استعمال

ایک گولی روزانہ رات کو آدھا کلو دودھ سے دیں۔

فوائد

تمام مردانہ امراض کمزوری فالج درد پٹھوں کی کمزوری اور بھی تمام فوائد حاصل کر سکتے ہیں ایک بار کی محنت سے بہت امراض کور کر سکتے ہیں اس کے فوائد جو بنائیگا وھی بتا دیگا۔

نوٹ پٹ آپ ہلکی سی دھوپ میں بھی دے سکتے ہیں اس کو روزانہ برگد کی تازہ لکڑی سے ہلایا کریں تاکہ خمیر پیدہ نہ ہو قھوہ آپ ایک دس یا کمی بیشی کی نسبت سے بنا سکتے ہیں اور قھوہ اتنا ڈالنا ہے کہ کچلا صرف گیلا ہو زیادہ پانی نہ ہو ایک چیز کا خاص خیال رکھیں جب کسی بوٹی کا قھوہ تیار کرنا ہو تو رات کو ابلتا ہوا پانی ڈال دیا کریں اور صبح نرم آنچ پے رکھیں جب پانی ڈھائی حصہ رہ جائے تو چھان لیں آسکند کی جڑ کا پانی بھی استعمال کر سکتے ہیں اگر قھوہ تیار نہ کریں تو محنت اور وقت درکار ہے باقی جو بنالیگا سب محنت بھول جائیگا

آزاد بھٹو

## کشتہ شنگرف برائے درد

تمام قسم کے جسمانی دردوں کے لئے لاجواب چیز ھے۔ کمر درد۔ جوڑون درد۔ پٹھوں درد وغیرہ وغیرہ۔

نسخہ حاضر خدمت ھے

## اجزاء

شنگرف۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ایک تولا

کچلا۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ تین سوگرام

اوپلے۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔پندرہ کلو

دودھ مدار۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ حسب ضرورت

## ترکیب

کچلا ایک سوگرام کو دودن مدار کہ دودھ میں تر رکھیں پھر چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کہ اور جو دودھ بچے وہ بھی ایک تولا شنگرف کی ڈلی رکھ کہ گل حکمت کر کہ پانچ کلو اوپلوں کی آگ دیں۔ شنگرف نکال کہ محفوظ رکھیں پھر ایک سوگرام کچلہ دودھ مدار میں تر رکھیں۔ اسی طرح تین عمل کریں۔

## خوراک

ایک چاول مکھن سے انشاء اللہ چند دن کے استعمال سے دردوں سے چھٹکارا ہو گا۔

دعامیں یاد

آزاد بھٹو

# ٹھنڈک گولیاں

کیپسول برائے ذکاوت حس منی مذی پیشاب کے بعد قطرے آنا

## خصوصیات

ذکاوت حس کو پہلے دس دن کی خوراک میں نارمل کر دیتی ھے۔

گرمی کی وجہ سے سرعت انزال کے لئے لازوال ھے۔

پیشاب کے بعد قطرے آنے کے لئے چند خوراک ھی اثر دکھاتی ھے۔

پراسٹیٹ گلینڈ کے پھولنے کا ختمی علاج ھے۔

پیشاب کے ساتھ منی ومذی کے اخراج کا شافی علاج ھے۔

جریان کو ختم کرتا ھے۔

دل میں خیال آتے ھی قطرے آنے کو مفید ترین ھے۔

معدے جگر مثانے کی گرمی کو ختم کرتا ھے۔

اعصابی کمزوری ختم کرتا ھے۔

احتلام کا ختمی علاج ھے۔

## نسخہ

اجوائن خراسانی 30 گرام۔

طباشیر 20 گرام۔

کافور 10 گرام۔

گوند کتیرا 12 گرام۔

تمام ادویات کا سفوف بنالیں اور کالے چنے کے برابر گولیاں بنا کر اوپر ورق نقرہ چڑھالیں۔

copy صبح + شام ایک گولی پانی کے ساتھ کھانے کے بعد۔

مجرب ھے۔ بے ضرر ھے

## مردانہ کمزوری، قوت باہ

ایک پاؤ سفید پیاز لیکر کوٹ کر ململی کپڑے میں ڈال کر نچوڑ کر پانی نکال لیں،

اب

رومی مصطگی دو تولہ

عقر قرحا عمدہ ایک نمبر دو تولہ

اور اگر جسم وہڈیوں میں درد رہتا ہو تو ساتھ ایک تولہ سورنجان شریں ڈال کر پیس کر پیاز کے پانی میں کھرل کریں کہ حب بنانے کے قابل ہو جائے، تو حب نخود بنالیں،

ایک گولی رات کھانے کے ایک گھنٹہ بعد نیم گرم دودھ سے لیں روزانہ

**فوائد**

شوگر والے کی شوگر کنٹرول کرے،

قوت باہ کو اسقدر مضبوط بنائے کہ طاقت کی انگریزی دوائیں بھول جائے،

مشت زنی جلق غلام بازی کے مریض جن کے گال اور آنکھیں اندر دھنس چکی ہیں کو پھر سے شباب میں بدل دے،

مایوس افراد کے لئے اکسیر ہے،

کمر درد پٹھوں کا درد جوڑوں کا درد، کی شافی و کافی دوا ہے،

**نوٹ**

یہ نسخہ سورنجان شیریں سمیت بھی مندرجہ بالا فوائد کے لئے استعمال کیا جاسکتا ہے

محترم حکماء اکرام بنائیں اور مایوس لوگوں کی مدد کر کے دعائیں لیں، شکریہ

حکیم اعجاز چوہدری

فورٹ عباس

## قلت منی

مغز کونج 50 گرام بہو پھلی 50 گرام تخم گزر 150 گرام

سفوف بنالیں

ایک سے دو ٹی سپون صبح ناشتہ سے ایک گھنٹہ پہلے اور عصر کے وقت ہمراہ دودھ دیں

اس کے بعد ایک گھنٹہ تک کوئی چیز کھانے کو نہ دیں

21دن کا استعمال کافی ہے

## صلایہ سین

سم الفار سفید 1 تولہ میٹھا تیلیہ مدبر در دودھ 1 تولہ دار چکنہ 1 تولہ
روزانہ 6 سے 8 گھنٹے کھرل کریں اور کل 8 دن کھرل کر لیں تیار ہے
ادھے سے ایک چاول خوراک ہمراہ مکھن 50 گرام دودھ ایک کلو دیں
24 گھنٹے میں ایک بار
3 سے 5 خوراک کافی ہیں

## تحفہ عثمانی

ذکاوت حس کا واحد علاج نسخہ ایک بار بنائیں اور اس مرض سے اپنی جان چھڑائیں
نسخہ ذکاوت حس
تج دس گرام
تالمکھانہ دس گرام
موصلی سفید دس گرام
موصلی سیاہ دس گرام

اونٹکن دس گرام
ستاور دس گرام
شقاقل مصری دس گرام
بہمن سرخ وسفید دس دس گرام
الائچی کلاں بیس گرام
بوچھلی بیس گرام
گوکھرو بیس گرام
ثعلب مصری بیس گرام
طباشیر بیس گرام
فلفل دراز چالیس گرام
مغز بادام پچاس گرام
شہد خالص 1200 گرام
یہ نسخہ ذکاوت حس کا ایک نمبر جادو ھے
آج گروپ میں ذکاوت حس کے موضوع پہ ٹاپک چل رہا تھا تو دل میں سوچا کہ بندہ عاجز بھی گروپ میں اپنا حصہ ڈالیے تا کہ سب اس نسخے سے فائدہ حاصل کریں

بنائیں اور مزے کریں

مولانا حکیم حافظ ناصر عثمانی

## جوڑوں کے درد کا متبادل علاج

چھوٹے جوڑوں کا درد نقرس اور بڑے جوڑوں کا درد گنٹھیا کہلاتا ہے جو بعد میں کمر کے مہروں تک بھی پہنچ جاتا ہے۔

جوڑوں کے درد یا یورک ایسڈ کے مریض گوشت، ٹماٹر، تیز مرچ مصالحے، اچار، چٹنی، پالک، سوڈا واٹر اور بادی اشیاء سے مکمل پرہیز کریں۔

1. مولی کو اچھی طرح چھیل کر ٹکڑے کاٹ لیں اور ان پر لیموں نچوڑ کر، کالی مرچ اور نمک چھڑک کر روزانہ نہار منہ کھائیں۔ سات دن میں یورک ایسڈ کی وجہ سے ہونے والا جوڑوں کا درد ٹھیک ہو جائے گا۔

2. کلونجی 50 گرام، چھلکا اسپغول 50 گرام، شہد 100 گرام۔ کلونجی پیس کر چھلکا اور پاؤڈر کلونجی شہد میں ملا کر ایک چمچ ہر کھانے کے بعد یا نہار منہ بھی لیں۔ جوڑوں کا پرانا درد ہو، ورم ہو، اٹھنا بیٹھنا مشکل ہو، ڈاکٹروں کا اصرار ہو کہ نئے گھٹنے ڈالیں گے، وہ سو فیصد بہتر ہوں گے اور ڈاکٹری دوائی بھی چھوٹ جائے گی۔

3. ہلدی اور کچور ۵۰، ۵۰ گرام لے کر پیس لیں۔ صبح، دوپہر، شام، ایک کپ نیم گرم دودھ میں آدھی چمچ سفوف اور ایک چمچ دیسی گھی ڈال کر پی لیں۔

4. روزانہ ایک چمچ شہد میں آدھی چمچ دار چینی سفوف ملا کر چاٹ لیں۔

5. کسی بھی کھجور کی گٹھلیوں کا باریک سفوف تیار کر کے اس کا ایک چمچ صبح و شام ہمراہ نیم گرم دودھ لیں۔ یہ جوڑوں کے پرانے درد، دل کے بند والو، کمر درد، گردے مثانے، پتے کی پتھری، خواتین اور مردوں کے امراض اور جسمانی کمزوری کیلئے مفید ہے۔

6. سرسوں کا خالص تیل اور پیاز کا جوس ملا کر جوڑوں پر مالش کریں۔ معجزانہ تاثیر رکھتا ہے۔

7. ایک چمچ سرکہ سیب، دو چمچ شہد اور نصف چھوٹا چمچ کلونجی کا تیل ملا کر دن صبح شام لیں۔ تلوں کے تیل سے جوڑوں پر مالش بھی کریں۔

8. میتھی، سونٹھ، ہلدی، ہر ایک سو گرام لے کر سفوف بنائیں، اور آدھی چمچ صبح و شام نیم گرم پانی سے لیں۔

9. سبز الائچی ۶ عدد، پودینہ کے پتے ۱۶ عدد، ادرک کے چھوٹے ٹکڑے ۱۰ گرام، سونف چھوٹی چمچ، آٹھ کپ پانی میں اتنا ابالیں کہ ۶ کپ رہ جائے۔ ایک ایک کپ صبح دوپہر شام پی کر دو دن میں ختم کریں اور اسی طرح پھر تیار کریں۔ دو سے تین ماہ تک اسی طرح استعمال کریں۔

10. گوند کیکر 100 گرام، گوند کتیرا 100 گرام، اسگندھ ناگوری 100 گرام۔ تینوں ہموزن لیں اور باریک پیس لیں کر مکس کر لیں اور روزانہ ایک چمچ صبح و شام دودھ یا پانی کے ساتھ مستقل تین ماہ تک لیں۔ گھٹنوں، مہروں، جوڑوں اور کمر کے درد کیلیئے بہترین نسخہ ہے جسے ہر کوئی استعمال کر سکتا ہے۔

بوڑھے حضرات کے لئے بھی بہترین چیز ہے۔ اس کے ساتھ دن میں ایک بار روغن مالکنگنی روغن اذراقی یا روغن سورنجاں کی مالش بھی کر لیا کریں۔

11. خولنجان 5 تولہ، سنائے مکی 5 تولہ، زنجبیل 5 تولہ، سورنجاں شیریں 3 تولہ، کھانڈ سفید 6 تولہ۔ تمام اشیاء کو صاف کر کے باریک پیس لیں اور کپڑ چھان کر کے باہم ملا کر رکھ لیں۔ ایک ماشہ روزانہ صبح دوپہر رات کھانے کے ایک گھنٹہ بعد ہمراہ نیم گرم دودھ پندرہ سے بیس دن لگاتار استعمال کریں۔

12. یورک ایسڈ اور درد سے نجات کیلیئے سونف، ملٹھی اور سورنجاں شریں کو ہموزن سفوف بنا کر صبح، دوپہر، شام ایک چھوٹا چمچ نیم گرم دودھ سے لیں۔

13. گوند کیکر ۲۵۰ گرام، گوند کتیرہ ۱۰۰ گرام باریک پیس کر دیسی گھی میں بھون کر ایک چمچ نیم گرم دودھ میں حل کر کے کھانے کے دو گھنٹے بعد پیئیں۔

14. ایک عدد گاجر، دو عدد اجمود کی شاخیں، ایک کپ انناس کے ٹکڑے، آدھا لیموں، بلینڈ کر کے پی لیں۔

15. سناء مکی، لاجونتی، سونٹھ، کلونجی، ہموزن پیس کر شہد ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ ایک گولی صبح اور رات ہمراہ نیم گرم دودھ لیں۔

16. عقر قرحا، سونٹھ ہموزن پیس کر شہد ملا کر ایک رتی کے برابر گولیاں بنا کر رات کو سوتے وقت ایک گولی ہمراہ نیم گرم دودھ لیں۔

17. کلونجی ۵۰ گرام، سونٹھ ۴۰ گرام، سورنجاں ۳۰ گرام، سونف ۲۰ گرام، کا سفوف بنا کر ۲ گرام صبح اور شام بعد غذا ۱۵ منٹ بعد نیم گرم پانی سے لیں۔

18. سونٹھ ایک چھٹانک کو باریک پیس کر چار بڑے چمچ دیسی گھی میں ہلکا براؤن کریں۔ اس میں کالی مرچ تین عدد پیس لیں اور پسی ہوئی دار چینی ملا کر تین منٹ تک ہلاتے رہیں اور چولہا بند کر دیں۔ اس مرکب کا ایک بڑا چمچ ہر کھانے کے بعد نیم گرم دودھ کے ساتھ کھائیں۔

19. سبز چائے، کیلا، سامن مچھلی، بلوبیری اور مالٹے یا سنترے کا رس جوڑوں کے درد میں مفید ہے۔

20. لونگ، سہاگہ ہموزن لے کر گھیکوار کے گودے میں کھرل کر کے ایک رتی کے برابر گولیاں بنائیں۔ رات کو ۴ گولیاں ہمراہ نیم گرم دودھ لیں۔

21. نوشادر ۱۰ گرام، صبن دیسی ۲۰ گرام، خالص تارپین کا تیل ۲۵ گرام لیں۔ صابن اور نوشادر کو الگ الگ پیس لیں اور پھر ایک کپ تیز گرم پانی ڈال کر اچھی طرح گھوٹ کر حل کریں۔ پھر روغن تارپین ملا لیں۔ اس سے روزانہ ایک یا دو بار مالش کریں۔

22. سُملو کی ٹہنیوں کو جوش دے کر پینے سے پسینہ اور دست آتے ہیں اور جوڑوں کا درد رفع ہو جاتا ہے۔ جوڑوں کے ہر قسم کے درد، گنٹھیا اور بولی تیزاب (یورک ایسڈ) سے نجات پانے کے لئے، سملو ۳ ماشہ کا ایک ٹکڑا رات کو ایک پیالی پانی میں بھگو دیں، صبح ناشتہ سے آدھ گھنٹہ پہلے یہ پانی پی لیں۔ پھر پیالی میں مزید پانی ڈال دیں۔ اسے نماز عصر کے بعد پی لیں۔ اب بوٹی ضائع کر دیں اور رات کو نئی بوٹی پانی میں بھگوئیں۔

23. آر ایچ فیکٹر پوزیٹو ہو تو ۵۰۰ گرام گائے کا گھی آگ پر گرم کریں اور اس میں آک کا دودھ ۲۵۰ گرام اور لہسن کی پوتھیاں ۴ عدد ڈال کر جلا لیں۔ اس تیل کو روزانہ ایک بار سارے جسم پر مالش کریں اور پھر جسم کو گرم کپڑے سے لپیٹ کر پسینہ لیں۔

24. بعد نماز فجر کے ساتھ 11 بار سُورُۃ فلَق پڑھ کر گھٹنوں پر دم کر دیں۔ درد کے مقام پر ہاتھ رکھ کر گیارہ مرتبہ یَاغَفُورُ، یَاغَفَّارُ پڑھ کر دم کریں

## موٹاپا ختم کرنے والا وہ قیمتی نسخہ

جس کی سب کو برسوں سے تلاش تھی، پانچ منٹ میں تیار اور حیرت انگیز رزلٹ، برسوں سے میرا سو فیصد آزمودہ اور مجرب المجرب

آج میں آپ کو موٹاپا کم کرنے کا ایک ایسا نسخہ بتانے والا ہوں جس کو میں نے ایسے مریضوں کو بھی استعمال کرایا جن پر وزن کم کرنے والی کوئی دوا اثر نہیں کرتی تھی لیکن جب انہوں نے یہ نسخہ استعمال کیا تو انہیں موٹاپے سے نجات مل گئی۔

وہ لوگ جو موٹاپا ختم کرنے کی دوائیاں کھا کھا کر تھک گئے ہیں، ٹوٹکے آزما آزما کر مایوس اور نا امید ہو گئے ہیں۔ موٹاپا چاہے کسی بھی قسم کا کیوں نہ ہو یہ نسخہ اس پر کام کرے گا اور پہلے مہینہ میں ہی 10 تا 15 کلو وزن کم ہو جائے گا۔ اس نسخہ کو استعمال کرنے سے آپ کو عرق مہزل پینے، بنانے اور خریدنے کی ضرورت بھی نہیں پڑے گی۔

یہ نسخہ پیٹ اور کوہلوں کی چربی کو جلا کر رکھ دے گا۔ چربی پاخانے کے ذریعے خارج ہو جائے گی جن لوگوں کو یہ گلہ ہے کہ ہمیں بھوک بہت لگتی ہے اس کو کنٹرول کرے گا قبض کے لئے بھی بہت فائدہ مند ہے۔ ہر کوئی اس کو استعمال کر سکتا ہے اس کا کوئی سائڈ ایفکٹ نہیں ہاں صرف اتنی احتیاط ملحوظ خاطر رکھیں کہ السر کے مریض اپنی کیفیت بتا کر مشورے سے استعمال کریں اور 12 سال سے کم بچوں کی استعمال نہ کرائیں۔

سہاگہ اور رائی ہم وزن لے لیں۔ رائی کو گرینڈ کر کے اس کا سفوف بنالیں اور سہاگہ کو گرم توے پر رکھ کر بریاں کرلیں۔ اب ان دونوں کو مکس کر کے 500 ملی گرام کے کیپسول بھر لیں۔ صبح و شام کے کھانے کے بعد ایک ایک کیپسول ہمراہ پانی استعمال کریں اللہ شفا دے گا۔ اس قسم کے نسخے حکماء کے سینہ کا راز ہوتے ہیں جس سے مطب چلتے ہیں لیکن میں نے یہ نسخہ بھی آپ کی خدمت میں پیش کر دیا

استاد محترم

حکیم واجد اللہ خان صاحب۔

## مقوی باہ اور محرک باہ

تصدیق نسخہ نمبر 2

هوالشافی

دار چینی سو گرام

یوہمبین 2 گرام

اسٹر کنیا ایک گرام

تمام ادویات کو پیس کر ملا کر خوب کھرل کر کے رکھ لیں

فوائد

اعلیٰ درجہ کا مقوی باہ اور محرک باہ ہے اڑھائی سو سے پانچ سو ملی گرام تک دن میں ایک بار نیم گرم دودھ کے ساتھ۔

بنائیں بہت اچھے ریزلٹ ہیں میں تو اسے ریگولر استعمال کروا رہا ہوں اپنے مریضوں کو۔

حکیم مسعود احمد اعوان

## دوائے چہار

ہلدی خام 50 گرام

ریوند خطائی 50 گرام

قسط شیریں 50 گرام

کاکڑ سینگی 50 گرام

تمام چیزوں کو اچھی طرح صاف کر کے سفوف تیار کریں

### طریقہ استعمال

بچوں کو ایک ماشہ دوا شہد میں ملا کر دن میں تین بار چٹائیں اور بڑوں کو 500 ایم جی کیپسول دن میں تین بار نیم گرم دودھ یا نیم گرم پانی کے ساتھ کھلائیں

### فوائد

دمہ۔کالی کھانسی۔خشک وتر کھانسی۔ پھیپھڑوں کے امراض۔گلے کے امراض۔گلے کاورم موسمی الرجی۔پولن الرجی۔سانس کی تنگی۔نزلہ زکام۔چھینکوں کا آنا۔نمونیاڈبہ۔بلاکج دیگر تمام عضلاتی عصابی اور اعصابی عضلاتی امراض میں اکسیری دواہے

منجانب

حکیم قاری محمد جاوید راولپنڈی

## مجرب ذاتی

صاحب نسخہ حکیم صوفی عبدالرحمن کادعوی' ہے کہ دوماہ کے استعمال سے شوگر جڑ سے ختم ہوجاتی ہے۔

مجھے ایک ماہ ہوگیاہے جب سے کھارہاہوں لگتاہے کوئی بیماری نہیں مجھے جبکہ آٹھ سال سے شوگر تو کنٹرول ہوجاتی تھی لیکن عرضی تکالیف نہیں بلکہ بڑھ جاتی تھیں لہذاءاسکے نتیجہ خیز اثرات نے شئر کرنے پر مجبور کردیاہے۔

نسخہ

گڑمار بوٹی

ست مازو

کشتہ زمرد

سلاجیت

مائیں خورد

مغز جامن

کشتہ فولاد جان والا

جند بید ستر

ہر ایک 10 گرام

تریاق 5 گرام

جملہ ادویہ پیس کر آب کریلہ 250 میں کھرل کر کے نخودی گولی بنالیں ایک صبح ایک رات ھمراہ دودھ سے لیں۔

شوگر کے ساتھ نامردی بھی ختم کرتی ہے۔

## سفوف مہزل

اجوائن دیسی 1 کلو

گُودہ تمہ (بیج نکالے ہوئے) 1 کلو

آملہ مصفی آدھا کلو

### ترکیب تیاری

آملہ کو اڑھائی کلو گرم پانی میں رات کو بگھو دیں صبح کو پانی کو اچھی طرح نتھار لیں اور اس پانی میں اجوائن اور تمہ کو بگھو دیں اور ریت جنتر کر لیں۔

جب خشک ہونے کے قریب ہو تو سائے میں بکھیر کر خشک کر لیں۔

اچھی طرح خشک ہو جانے پر پیس لیں۔

فل سائز کیپسول بھر لیں۔

ایک صبح ایک دوپہر دو رات کو دیں۔

اگر کوئی سخت جان خاتون ہو تو دو صبح دو دو پہر دو رات کو دیں اور اگر اس سے بھی سخت جان ہو تو تین کیپسول کر دیں۔

اس کے ساتھ عرق مہزل لاثانی والا اور سرکہ انگوری ایک ایک بوتل ملا کر صبح اور سہ پہر آدھا آدھا کپ دیں۔

کوئی دعویٰ نہیں ہے شفا دینے والی اللہ کی ذات ہے۔

اس کے بہت اچھے رزلٹ ہیں۔

اگر مڑوڑ زیادہ ہو تو پتی کا قہوہ دیسی گھی ڈال کر پلائیں۔

ہمارے ساتھ ہی ہاسپٹل ہے وہاں کے میڈیکل آفیسر اپنے موٹاپے کے مریضوں کو مجھ سے دوا لے کر دیتے ہیں۔

حکیم محمد حفیظ گیلانی

# سم الفار الماسی ایک دوست کا مجرب ہے

قلمی شورہ مصفی خالص ایک پاؤ

قلعی کی کانتریں حسب ضرورت

شورہ کو قلعی سے قائم کریں اور بطور داب اس میں سم الفار کی ایک گولی ڈالی بنا کر درمیان رکھیں اور 8 گھنٹے پکالیں سرد ہونے پر نکالیں گے تو سخت کرسٹل نما نکلے گی

اس میں احتیاط کے ساتھ ایک کھڑ الماس جسکو کسی بھی طریقہ سے بے نور کر لیا گیا ہوں رکھ کر مستخراج سے بند کر کے ایک چھوٹی سی کجی میں بند کر کے ایک کلو کی آگ دیں سم الفار بمعہ ہیرا پھول کر کشتہ ہو گا

اس میں الماس نہیں ملتا اسکے تمام ایٹم ٹوٹ کر سم الفار کے ایک ایک ذرے میں سرایت کر جاتے ہیں

خوراکی و پوشاکی کام کرتا ہے

بقدر دانہ خس ایک خوراک شباب بحال کر دیتی ہے

واللہ اعلم

# حبِ جدوار شنگرفی

اعضا شکنی، عام کمزوری، چہرے کی مردنی اور بے رونقی وغیرہ کو ختم کرتی ہے

امساک میں قوت پیدا کرتی ہے

اعصاب میں برقی رو دوڑاتی ہے

دل و دماغ کو طاقت ور اور تیز و براق کرتی ہے

بارہا کا آزمودہ، کبھی خطا نہیں گیا۔ پہلی خوراک ہی فائدہ ظاہر کر دیتی ہے۔ ہر قسم کی کھوئی ہوئی طاقت بحال کر دیتا ہے۔ قوت باہ کے شاکی افراد کے لئے تحفہ خاص ہے۔ نسخہ بڑے بڑے مہنگے نسخوں کو پیچھے چھوڑ تا ہے اور چالیس روز میں جوان مرد بنا دیتا ہے، امساک میں لاجواب ترین ہے بس اجزاء خالص اور ایک نمبر ہونے چاہیں۔

طاقت

قوت

جوش

توانائی

انتشار

تناؤ

سختی

امساک امساک امساک

مقوی باہ

مقوی اعصاب اور

امساک کرتا ہے پورے جسم کو تقویت بخشتا ھے خون بکثرت پیدا کرتا ھے۔

جسمانی واعصابی اور مردانہ کمزوری کے ساتھ ساتھ جوڑوں اور پٹھوں کے کھنچاؤ اور دردوں میں اکسیر ھے۔ چہرہ اور جسم کی رنگت نکھارتا ھے خون صالحہ وافر پیدا کرتا ھے کھایا پیا جزوِ بدن بناتا ھے۔ دودھ دھی گھی کو ھضم کرتا ھے۔

زیابیطیس،

کثرتِ جماع

اور

مشت زنی

کے نتیجہ میں ھونے والی جسمانی واعصابی اور مردانہ کمزوری کا خاتمہ کرتا ھے

بنائیں اور احقر وعاجز علی رضا جالندھری کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیٓ اَسْاَلُکَ خَیْرَ اُمُوْرِیْ کُلِّھَا وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ خِزْیِ الدُّنْیَا وَعَذَابِ الْاٰخِرَۃِ۔

## ھوالشافی

جائفل، جلوتری، لونگ، عاقرقرحا، فلفل سیاہ،
فلفل دراز، زنجبیل، زنجفر مکلس در لہسن، جدوار خطائی، اذراقی مدبر در گھیکوار وادرک
جند بید ستر، زعفران ھر ایک دس گرام۔
باریک سفوفِ بناکر عرق تنبول میں سحق وجزب کر کے گڑ کہنہ شامل کر کے حبِ نخودی بنالیں۔
ایک گولی روزانہ عصر کے وقت ھمراہ دودھ سے نصاب تیس یوم۔۔ بھرپور اور کامل انتشار ھو گا ویاگرہ سے کئی گنا زیادہ۔ انتشار تناؤ شہوت سختی زبردست. وقتی استعمال کیلئے دو گولیاں دو گھنٹہ پہلے دودھ کے ساتھ اور کھانا کم اور سادہ کھائیں۔
ان گولیوں کے دوران استعمال کالے چنے کا شوربہ یا مرغ دیسی کا شوربہ خشک چپاتی کے ھمراہ کھانا معمول بنائیں روزانہ سیر اور ورزش کریں
شوگر زیابیطیس کی وجہ سے ھونیوالی جسمانی واعصابی اور جنسی کمزوری کا تیر بہدف علاج ھے۔

علی رضا جالندھری

# برائے محرقہ ٹائیفائیڈ بخار

## نسخہ نمبر دو

گو دنتی ایک پاو پھٹکڑی سفید ایک پاو اجوائن دیسی ایک پاو نشادر ٹھیکری ایک پاو گو دہ کوار ایک پاو گو دنتی کے علاوہ سب چیزوں کا نغدہ بنا کر درمیان میں گو دنتی رکھ کے گلحکمت کر کے بیس کلو کی آگ دیں ٹھنڈا ہونے پر گو دنتی نکال کر پیس لیں

## طریقہ استعمال

پانچ سو ایم جی صبح دوپہر شام چاے سے پرہیز صرف گندم کا دلیہ کھانا ہے چار دن تک تیسرے دن بخار اتر جاتا ہے چاہے دس سال پرانا ہو پرہیز لازمی ہے چار دن تک

کنوار گندل کی جگہ گلوز یادہ بہتر ھے

# جام شفاء

اسلام علیکم حکماء کرام. آج کا نسخہ جام شفاء کے نام سے معمول مطب نسخہ ہے. یہ نسخہ صرف معالج حضرات کے لیے ہے. عام بندہ اس نسخے کو نہ تو بنانے کی کوشش کرے اور نہ بنا کر استعمال کرے۔ بلکہ جس کو ضرورت ہو وہ اپنے قریبی معالج سے بنوا کر معالج کی ہدایت کے مطابق استعمال کرے۔

## اجزاء نسخہ

جوزماثل 3 تولہ. ریوند چینی. 2 تولہ. زنجبیل. 1 تولہ. گوند کیکر. 1 تولہ. اجوائن خراسانی. 2 تولہ. فلفل سیاہ۔ 1 تولہ۔ تمام ادویات کو علیحدہ علیحدہ کھرل کر کے مکس کر دیں. دانہ مٹر سے

تھوڑی چھوٹی اور کالی مرچ سے تھوڑی بڑی گولیاں بنالیں. دن میں دو سے تین بار. چاے. دودھ پتی یا دودھ کے ساتھ۔ کھانے کے بعد استعمال کرواہیں

نزلہ. زکام. پتلی رطوبت۔ بخار۔ جسم درد. کھانسی۔ جہان پر کوی دوای کام نہ کر رہی ہو وہاں پر بطور مدد گار یہ دوای استعمال کرواسکتے۔ ہیں بے شمار فواھد کی حامل دواہے۔ دودھ گھی کا استعمال زیادہ کرواہیں۔ نشی کی افیم چھڑانے کے لیے استمال کرواہیں. بہترین اور سپر کلاس نسخہ آپ کو دے دیاہے اپنے علم سے آپ بہت زیادہ فاھدہ لے سکتے ہیں سیکس پاور میں بھی دیا جاتا ہے آپ کس طرح استعمال کرواہیں گے آپ کے جواب کا انتظار رہے گا

دعا کیجیے کہ اللہ پاک مجھے آسانیاں تقسیم کرنے کی توفیق عطا فرمائے آمین

# موٹاپے کو الوداع

السلام علیکم بھائیو کیا حال ہیں؟

یہ نسخہ پڑھا ہے اس کے بارے میں رائے دیں جزاکم اللہ خیرا پیٹ کا پھولنا / پیٹ کا نکلنا / پیٹ کا مٹکا نما ھونا / ریح کا درد / گھٹنوں کا درد / کندھے کا درد

دل کا راز تھا بتانے جارھا ھوں اس نسخے کو استعمال کریں حکماء اکرام بے خوف و خطرا اپنے مریضوں کو استعمال کروائیں اور مندرجہ بالا امراض جو اوپر بیان کئے ھیں ان سے جان چھڑوائیں موٹاپے کو الوداع کہہ دیں

# نسخہ برائے موٹاپا ختم کرنا

بڑھا ھوا پیٹ کنٹرول کرنا

ھوالشافی

ایک پاو دودھ میں

بیس گرام ادرک کا ٹکڑا ڈال کر ابالیں

جب دودھ کو ایک ابالا آجائے تو

ادرک کا ٹکڑا نکال کر محفوظ کرلیں،

اور اس دودھ میں ایک چمچ دیسی گھی اور

ایک چمچ شہد ڈالکر نیم گرم پی لیں

اور جو ادرک کا ٹکڑا محفوظ کیا تھا

اسے صبح ناشتے کے وقت سالن کے اوپر باریک کاٹ کر مکس کر کے روٹی کے ساتھ کھا جائیں۔

ان شاءاللہ

اکیس یوم میں ڈھول جیسا پیٹ جو تیزاب سے بھی کم نہ ھوتا ھو

چھوارے کی طرح سوکھ جائیگا ساتھ فٹنس آئیگی خواتین اور مردوں کے لئے

اس سے بڑھ کر کوئی اور آسان دیسی نسخہ فٹنس کے لئے نہ ھے

ساتھ جسم میں درد کا نام ونشان باقی نہیں رھے گا شوگر کے مریض شہد کے بغیر استعمال کریں انکی شوگر لیول پہ آجائیگی۔
مجرب ھے بے ضرر ھے ہائی بلڈ پریشر کے مریض بھی استعمال کر سکتے ہیں
نماز لازمی پڑھیں

## نسخہ برائے اکسیر جگر ومعدہ ہیپاٹائٹس

ہریڑھ ادھا کلو. بہڑہ ادھا کلو. آملہ خشک ادھا کلو. خبث الحدید مصفی ادھا کلو. مرچ سیاہ ادھ پاو. مگھاں ادھ پاو. سنڈھ ادھ پاو. دہی چار سیر

### ترکیب ساخت

پہلی چار چیزوں کو باریک سفوف بنا کر روغنی گھڑا میں ڈال کر اوپر کسی باریک کپڑا سے منہ باندھ کر تیز دھوپ پر رکھ دیں جب دہی خشک ھو جائے تو مزید دہی ڈال دیں تین بار دہی ڈال کر خشک کریں بعد میں اچھی طرح کھرل کر کے دوسری ادویات کا سفوف بنا لیں اور کھرل کر کے محفُوظ کر لیں لاثانی بے مثل اکسیر تیار ھے

### ترکیب استعمال

اماشہ خوراک صبح نہار دہی کے ادھ رڑکے کے ساتھ اور شام کو نصاب اماہ کافی ھے

### فوائد

جگر کی گرمی ہاتھ پاوں کی جلن بے چینی گھبراہٹ کو چند یوم میں نیست ونابود کرتا ھے سوء ہضمی میں بے حد نفع بخش ھے اس کو بر نصاب اگر استعمال کرلیا جائے تو چہرہ لال انار کے جیساصاف شفاف اور جازب نظر بن جاتا ھے خون ندیاں بہادیتا ھے خون کی پیدا وار کو بحال کرتا ھے پچکے گال کمزور جسم سوکھے کانٹے جیسا چند روز میں فربہ اور طاقتور ھو جاتا ھے طحال کے ورم سوزش اور کمزوریاں دور کرکے قوی کرتا ھے ضعف جگر اور ہیپاٹائٹس کو جڑ سے ختم کرتا ھے ہیپاٹائٹس کی کمزوریاں دور کرتا ھے اعصابی کمزوری اور جسم کے ڈھیلے پن کو درست کرتا ھے ہر قسم کی بیماریوں میں نہایت سریع الاثر دوا ھے میں اس دوا کو ہر مرض پر استعمال کرواتا ھوں خصوصاً مایوسیہ مشت زنی کے لاغر مجبور مریضوں کیلیے ایک آب حیات سے کم نہیں مشت زنی کے مریضوں کا جگر معدہ ختم ھو جاتا ھے دل دماغ اعصاب مردہ ضعیف ھو جاتے ہیں آج کل حکماء مشت زنی کے مریضوں کو مغلظات دے دے کر بیڑہ غرق کردیتے ہیں جس سے مریض کا معدہ مزید خراب ھو جاتا ھے اس سفوف کو چند روز استعمال کرنے سے نہ تو معدے کی خرابی ھوتی ھے اور اس ساتھ ساتھ مادہ حیات بھی گاڑھا ھو جاتا ھے جگر انتہائی تیزی سے خون وافر مقدار میں پیدا کرتا ھے اور تجربہ شاہد ھے کہ اس کے استعمال سے مشت زنی کی بدعادت سے بھی نجات مل جاتی ھے ہاضمہ قوی کرتا ھے اور خوراک جزو بدن کرکے نکاہتیں دور کرتا ھے اعضاء بدنی کو نئی طاقت دے کر خوشگوار بناتا ھے یہ سفوف عورتوں بچوں بوڑھوں

کے لیے اکسیر سے کم نہیں ہر عمر کے افراد بلا جھجک استعمال کر سکتے ہیں جس کے کوئی نقصانات نہیں ہیں

نیز پوسٹ چور حکماء دور رہیں اور محنت کر کے نسخہ جات خود تیار فرمائیں تا کہ لوگوں کو نفع بخش ادویات ملیں اور خوشی سے قلبی دعائیں دیں کسی کی پوسٹ چوری کرنے سے پہلے اپنے گریبان میں جھانک لیں تا کہ علم اور فن کی تزلیل نہ ہو نسخہ تیار فرمائیں اور فقیر کو دعاوں میں یاد رکھیں

عبد الوہاب خان بلوچ

# سیرپ بھل صفائی

هو الشافی

نوشادر ٹھیکری 7 گرام

ہیرا کسیس 7 گرام

پتری فولاد 3.5 گرام

سبز کونین 3.5 گرام

میگنیشیا سالٹ 200 گرام

عرق گلاب ایک بوتل

عرق سونف نصف بوتل

## ترکیب تیاری

تمام اجزاء باریک کر کے عرقیات میں حل کر دیں بس تیار ہے۔

## مزاج

غدی اعصابی گرم تر مقوی ہے۔

## مقدار خوراک

ایک چھٹانک صبح نہار منہ پی کر اوپر سے ایک گلاس پانی پلادیں۔

## خواص و فوائد

جگر و طحال اور معدہ و امعاء کا تصفیہ و تنقیہ کر کے امراض سودایت و تیزابیت کو نیست و نابود کرتا ہے۔ مٹی کھانے والے بچوں کو نہ صرف اس عادت بد سے نجات دیتا ہے۔ بلکہ مٹی کھانے سے جو نقصان ہوا ہوتا ہے۔ اس کا بھی ازالہ کر دیتا ہے۔ بھس اور کمی خون کو درست کرنے میں بے نظیر دواء ہے۔ آنتوں اور جگر کے سدے کھل جاتے ہیں ضعف اشتہاء کا عارضہ ختم ہو جاتا ہے۔ چہرہ سرخ، طبعیت چست اور بدن مضبوط کرتا ہے۔ پیٹ کے کیڑے مار کر خارج کرتا ہے۔ الغرض اپنی نوعیت کی باکمال دواء ہے۔ ہر دواخانے کی زینت بننے کے لائق ہے۔ ہمارا خاندانی نسخہ ہے۔ معمول مطب اور مجرب ہے۔

ڈاکٹر سید تنویر حسین فرام لالہ موسیٰ

# اظہار خیال

خوبی یا خامی صفت ہے۔

تریاق یا مصلح کیوں ضروری ہے؟

افیون کے زہریلے اثرات کو دفع کرنے کے لیے کچلہ بہترین تریاق ہے۔ اگر کسی نسخہ میں ان دونوں کو یکجا کر دیا جائے تو مرکب مقوی و ممسک ہو گا مگر نشہ آور نہیں رہے گا۔ کافی حد تک افیون کے اثرات کو باطل کر دے گا۔

اسی طرح بلادر کا بہترین تریاق تل سفید ہیں۔ اگر کسی نسخہ میں ان کو یکجا کر دیا جائے تو نسخہ زبردست محرک عضلات ثابت ہو گا۔ اور رطوبتی امراض جیسے سیلان، جریان، زکام، سلسل بول وغیرہ کو جڑ سے ختم کر دے گا مگر بلادر کا زہر تلوں کی موجودگی میں ہرگز سر نہ اٹھائے گا۔

اسی طرح دیگر مثالیں بھی ہیں۔

میٹھا تیلیا کا اینٹی ڈاٹ جدوار ہے۔

جوز ماثل کا بنولہ

دیسی آک کا گوکھرو یا ہلیلہ

سم الفار کا مویز منقٰے

کچلہ کا مغز ریٹھا دودھ اور دیسی گھی

یاد رہے

اکثر اطباء متقدمین اس امتزاج کے قائل نہیں۔ان کے خیال میں اینٹی ڈوٹ دواء مصلح تو ثابت ہوتی ہے۔مگر دوائی کے اثرات کو کافی حد تک باطل کر دیتی ہے۔جیسے کچلہ کو دیسی گھی میں بریاں کرنا یا دودھ میں مسلسل جوش دینا اسے شدھ یا مدبر تو کر دیتا ہے مگر ساتھ ہی ساتھ اس کی طاقتوں کو بے حد کمزور کر دیتا ہے۔

حقیقت حال کچھ یوں ہے کہ

جسے ہم کسی دواء کی خامی خیال کرتے ہیں وہ دراصل اس کی خوبی ہوتی ہے۔جسے مدبر کرتے ہوئے کمزور کیا جاتا ہے۔مگر بالکل ختم نہیں کیا جاتا۔اس نکتہ کی حقیقت مقدار خوراک میں پنہاں ہے۔مثلاً اگر کچلہ تشنج پیدا کرتا ہے تو اسے جتنا مرضی شدھ یا مدبر کر لیں۔وہ مخصوص مقدار میں پھر بھی تشنج پیدا کرے گا۔جے پال جب اوور ڈوز ہو تو جلاب کے ساتھ مروڑ بھی پیدا کرتا ہے۔اسے آپ جتنا مرضی شدھ کر لیں لیکن جیسے ہی اسے زیادہ مقدار میں دیا جائے گا پیٹ میں مروڑا اٹھیں گے۔یہ دراصل اسکی خاصیت ہے جسے کنٹرول کر کے اس سے استفادہ کیا جاتا ہے۔پس اصل چیز کسی داوء یا زہر کی مقدار خوراک ہے۔جو کسی دواء کو زہر اور زہر کو دواء بنا سکتا ہے۔معالجین کو اس امر پر خاص توجہ دینی چاہیے۔حکیم صابر ملتانی نے اپنے فارما کوپیا میں۔زہریں استعمال کی ہیں مگر ان کو کشتہ یا مدبر نہیں کیا۔بلکہ مقدار خوراک کو

کنٹرول کیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مسہل 4 میں مغز جمال گھوٹہ ایک تولہ 24 تولے دوسری ادویہ کے سفوف میں ڈال کر چار رتی خوراک دن میں دو تین بار بھی استعمال کرتے ہیں۔ مگر تکلیف نہیں دیتا۔ اکسیر 5 میں ہڑتال ورقیہ خام باریک پیس کر گیارہ تولہ دوسرے سفوف میں ایک تولہ ڈال کر 4 رتی روزانہ تین چار استعمال کریں تو سائڈ افیکٹ نہیں آتا۔ علٰی ھذ القیاس۔ میرے نزدیک کسی دواء کو مدبر کرنے کا مقصود اس دواء کے اجزائے مؤثرہ کو کم کرنے کی بجائے اسے قابل استعمال بنانا ہونا چاہیے۔ باقی اس کے زہریلے اثرات سے بچنے کے لیے مصلح کا استعمال اور مقدار خوراک کا علم ہونا ضروری ہے۔

ڈاکٹر سید تنویر حسین

# شربت سماق

سماق دانہ دس تولارات کو ڈیڈ کلو پانی میں دردرہ کر کے رکھ دیں صبح آگ پر رکھیں جب آدھا پانی رہ جائے چھان لیں تین پائ مصری ڈال کر شربت تیار کر لیں

صبح و شام پانی میں ملا کر دیں بہترین ہے جگر کے لیے

# جگر کیلئے لیور کیپسول

ھوالشافی

نسخہ

ریوند خطائی

قلمی شورہ

نوشادر

افسنتین

سب ہموزن

کوٹ چھانکر سفوف بنالے

250ایم جی کا کیپسول

صبح دوپہر شام پانی کے ساتھ

تلی جگر فٹی لیور میں مجرب

حکیم قاری شکیل احمد انڈیا

## جگر و معدہ کی اصلاح کیلئے

ہوالشافی

نشادر 10 گرام

قلمی شورا10 گرام

جو کھار 10 گرام

میٹھا سوڈا 10 گرام

سبز کونین 10 گرام

پتری فولاد 20 گرام

ہیرا کسیس 5 گرام

سالٹ 200 گرام

عرق گلاب 1 بوتل

**ترکیب تیاری**

تمام اجزا کو باریک کر کے عرق میں مکس کر لیں تیار ہے

**طریقہ استعمال**

رات سوتے وقت 2 سے 4 چمچ۔۔ اور صبح اٹھ کے دیسی گھی کی چوری کھانی ہے

**فوائد**

جگر و معدہ کی اصلاح کرتا ہے۔ قبض دور کرتا ہے۔ موٹاپا ختم کرتا ہے۔ اور اپنی سمجھ سے بہت سے امراض پی استعمال کر سکتے ہیں

حکیم مسعود احمد اعوان فیصل آباد

# سفوف یرقان

پھٹکری سفید قلمی شورہ جو کھار پتری فولاد ہر 250 گرام کھرل کرکے مکس کریں اور گل حکمت کرکے 7 کلو کی اگ دیں سرد ہونے پر اچھی طرح کھرل کرکے اس میں کوڑانڈیں کا سفوف 250 گرام مکس کریں

500 ملی گرام صبح وشام خالی پیٹ ہمراہ لسی / شربت بزوری

کالے اور پیلے یرقان میں مفید ہے کمی خون کیلئے بھی اکسیر ہے

# عرق جگرین خاص الخاص

تخم کاسنی زیرہ سفید ایرانی دانہ مکو لکڑی مکو چوب چینی ریوند چینی ریوند خطائی بادیان برگ پودینہ ملٹھی مقشر کوڑانڈین برنجاسف جوانسہ ہر ایک 250 گرام

لیٹر پانی میں رات کو بھگو دیں اور صبح عرق کشید کرلیں 20

ایک کپ صبح وشام ہمراہ معجون دبید الورد ایک ٹی سپون

ہر قسم کی ہیپاٹائٹس کیلئے اکسیر ہے

# امراض جگر کیلئے

شورہ 1، نوشادر 1، ریوند حطائی 3 تولا کھرل نخودی گولی، عرق کاسنی، کیساتھ

یا

پھٹکڑی 1 تولا شیر بینگن 2 تولا کھرل کر کہ نخودی گولی بنائے صبح شام پانی کیساتھ

یا

نوشادر سے بنا ہوا فولاد کا کشتہ

## برائے ہیپاٹائیٹس سی

ہیرا کسیس اپاو

پھٹکڑی سفید ایک پاؤ

دونوں کو باریک کر کے گلحمت کر کے بیس کلو اوپلوں کی آگ دیں ٹھنڈا ہونے پر نکال کر پیس لیں

**خوراک**

صبح نہار دورتی دہی کی لسی سے اگر موسم سرما ہو تو دودھ دیں

ساتھ

جدوار خطائی

عود صلیب فولاد پتری

کچلہ مدبر

سب برابر وزن پیس کر تیار کریں اور رات سوتے وقت دو سو پچاس ایم جی نیم گرم دودھ سے
دیں ایک سے ڈیڑھ ماہ مے رپورٹ نیگٹیو ہو گی
حکیم الفت محمود المعروف حکیم بابا سلطان آف قبولہ شریف

# اکسیر جگر

نوٹ یه نسخه بہت اچھا اور کمال کا ھے علامات لکھی ہوئ ھیں
کوئ سائیڈ ایفیکٹ بھی نہیں ھے اسکو استعمال کریں انشاءالله
افاقه ہو گا،،
ہوالشافی
نوشادر۔۔ ریوند خطائی۔۔۔ قلمی شوره۔۔۔۔تینوں اشیاء برابر
وزن لے کر اس کا سفوف بنا لیں اور اس کو 500 ملی گرام والے
کیپسول میں بھر لیں
معمول مطب ھے اور گرمی کے مریضون کو اکثر استعمال کراتے
ھیں اور فوری رزلٹ لیتے ھیں
طریقه استعمال
1 کیپسول صبح 1 کیپسول شام بعد از کھانا ہمراہ تازہ پانی
فوائد
الله تعالیٰ کے کرم سے جگر کی کمزوری یرقان۔ معده مثانه کی
گرمی۔سوزاک۔ معده و جگر کی اکثر بیماریوں میں بلاخوف
وخطر کھلا دیں

# سفوف ریوند

کوڑ انڈین ریوند خطائی میٹھا سوڈا برابر وزن

سفوف بنالیں

1 سے 2 گرام ہمراہ لسی / شربت بزوری

صبح اور شام خالی پیٹ

امراض جگر میں مفید ہے

# ہیپاٹائٹس کا مکمل کورس

کوڑ انڈیں ریوند چینی افسنتین نوشادر قلمی شورہ برابر وزن سفوف بنالیں

ایک ٹی سپون کھانے کے بعد تین بار ہمراہ شربت ہذا

## شربت

افسنتین مکو دانہ تخم کاسنی تخم کھیرا تخم خربوزہ گل نیلوفر گوکھرو خشک الو بخارہ ہر ایک 50 گرام

ست لوبان 5 گرام

لیٹر پانی میں رات کو بھگو کر صبح 3 کلو چینی ڈال کر معروف طریقہ سے شربت تیار کرلیں 5

# ہیپاٹائٹس کی سب قسم کیلئے

پھٹکڑی ایک پاؤ

سرکہ انگوری دتو والا دیگچی میں ڈال کر چولہے پر چڑھا دیجئے درمیانی آنچ پر پکائیں جب تک یہ خشک ہو جائے اتار کر رکھیں

بڑے کیپسول بھر کر چالیس عدد دے دیا کریں ایک صبح نہار منہ پانی سے

ہیپاٹائٹس سب قسم کی ان شاء اللہ ختم

## شربت اکسیر جگر

عطیہ؛ حکیم محمد یٰسین دنیاپوری رح یہ نسخہ ان کے خاندانی مجربات میں سے ہے۔

ھوالشافی

پوست ہلیلہ 10 تولہ

پوست بلیلہ 10 تولہ

پوست آملہ 10 تولہ

سنڈھ اعلیٰ 10 تولہ

تیزپات 10 تولہ

پتری فولاد 15 تولہ

دراونج عقربی 10 تولہ

اجوائن دیسی 10 تولہ

پودینہ دیسی 10 تولہ

ٹنکچر نکس وامیکا 10 تولہ

چینی 10 سیر

پانی 15 سیر

## ترکیب تیاری

سوائے پتری فولاد اور ٹنکچر نکس وامیکا کے باقی سب ادویہ کو کوٹ کر پندرہ سیر پانی میں بھگو دیں۔ صبح بارہ بوتل عرق کشید کریں۔ اس میں چینی ملا کر شربت تیار کریں اور آخر میں پتری فولاد اور ٹنکچر نکس وامیکا ملا کر بوتلیں بھر لیں۔

## مقدار خوراک

ایک تا دو چمچ روزانہ دو تین بار آدھا کپ پانی میں مکس کر کے پئیں۔

مزاج عضلاتی غدی مقوی شربت ہے۔

## خواص و فوائد

اکسیر جگر شربت یٰسین دواخانے کی مایہ ناز دواء ہے۔ بے حد مقوی قلب ہے۔ معدہ و جگر کو تقویت دے کر سیروں خون پیدا کرتا ہے۔ شربت فولاد کا نعم البدل ہے۔ ضعف معدہ،

بد ہضمی، ضعف اشتہاء کے لیے خاص چیز ہے۔ ان لوگوں کے لیے جنہیں کھایا پیا نہیں لگتا ان کے لیے تو ایک نعمت سے کم نہیں۔ ضعف قلب کے مریضوں میں حیران کن مقوی اثر دکھاتا ہے۔

میرا ابھی بارہا کا مجرب و آزمودہ ہے۔

ہر مطب کی زینت بننے کے قابل ہے۔

ڈاکٹر سید تنویر حسین

## جگر اور معدے کی سوزش کیلئے

قلمی شورہ 1 تولہ کاسنی 4 تولہ پودینہ 4 تولہ سنا مکی 8 تولہ گل کالی مرچ 1 تولہ۔ جو کھار 1 تولہ سرخ 8 تولہ جگر اور معدے کی سوزش کیلئے ہمارے استاد ولی کامل

حکیم مولانا امجد حسن خان رح کا نسخہ

## دوائے ہشت

ہلدی خام 50 گرام

کاکڑا سنگھی 50 گرام

رال سفید 50 گرام

ریوند خطائی 50 گرام

قسط شیرین 50 گرام

ہیر اہینگ بریاں 50 گرام

کشتہ بارہ سنگھا در شیر مدار 50 گرام

کشتہ سنگھ در شیر مدار 50 گرام

## ترکیب تیاری

کشتہ جات کے علاوہ تمام چیزوں کو باریک پیس کر کپڑ چھان کر کے کشتہ جات شامل کریں اور اچھی طرح مکس کریں۔

## طریقہ استعمال

ایم ٹی کا 500 ایم جی کیپسول بھر لیں یا پانچ گنا زیادہ شہد ملا کر معجون تیار کر لیں چوتھائی 250 چمچ تا آدھا چمچ دن میں تین بار مناسب بدرقہ کے ساتھ استعمال کروائیں

## فوائد

تمام قسم کے عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی امراض کا قلع قمع کرتی ہے

ہر قسم کی بلا کیج۔ بندش حیض۔ گلے اور پھیپھڑوں کے امراض گلے کا ورم ٹانسز سانس کی تنگی دمہ کھانسی۔ ریح بائی کے درد

بواسیر خونی بادی۔ورم۔

موسمی الرجی پولن الرجی

تمام قسم کے وائرس کے لیے اکسیری دواء ہے نیز بہترین قسم کی اینٹی بائیوٹک ہے

حکیم قاری محمد جاوید راولپنڈی

## ملٹی پرپز نسخہ

جدوار

عود صلیب

بادرنجبویہ

اسطوخودوس

ھموزن

اینٹی پائیریٹک

اینٹی وائیرل

اینٹی اپیلیپٹک

اینٹی بیکٹیریل

میموری لاس

ٹریمرز

نروائن ویکنس

بیلز پالسی یا لقوہ

پیرالائیسز

ملٹی پرپز نسخہ ھے

کامل طبیب اس بنیادی نسخہ میں دوسری ادویات کا اضافہ کر کے بھت سے امراض میں استعمال کرواسکتے ھئں

ڈوز یج..250 ملیگرام سے 500 ملیگرام تک مناسب بدرقہ کے ساتھ

بچوں کو 100 ملیگرام تک شربت اسطوخودوس میں ملاکر

خادم فن

حکیم نبیل اقبال کھوکھر

## پروسٹیٹ گلینڈز اور نبیذ

چالیس سال کی عمر کے بعد بعض افراد کو مثانے میں غدود پیدا ہو جاتے ہیں۔ جنہیں پروسٹیٹ گلینڈز بھی کہتے ہیں ۔ان غدود کا شکار مریض ایک بار میں مکمل پیشاب نہیں کر پاتا مریض سمجھتا ہے کہ پیشاب کر چکا۔ لیکن جیسے ہی اٹھ کر چلنے لگتا ھے۔ پیشاب دوبارہ آجاتا ھے اور

بے اختیاری میں نکل کر بہہ جاتا ھے۔ ھمدرد دواخانہ نے اس کیلئے پروسٹینال سفوف تیار کیا ہے
علاوہ ازیں حجامہ میں بھی اس کے پوائنٹس ہیں۔ لیکن
حال ہی میں مسلمان اسکالرز کی ایک طبی تحقیق سامنے آئی ھے جس میں نبیذ کو پروسٹیٹ گلینڈز
کا بہترین اور ترنت علاج بتایا گیا ہے۔ طریقہ استعمال سمجھ لیجے
سات عدد کھجور دھو کر رات کو ایک گلاس پانی میں ڈال دیجے بج گٹھلی نکال کر کھجور کو اسی پانی
میں گرینڈ کر کے شیک بنا لیجے اور بسم اللہ پڑھ کر پی لیجے۔ جب اس کا تجربہ ایک ہی وقت میں
بہت سارے مریضوں پر کیا گیا تو حیرت انگیز طور پر بعض مریضوں کے غدود سات دن بعض
کے دس دن میں ہی اللہ کے فضل سے بلکل ختم ہو گئے
اللہ پاک ہر انسان کو اس موذی مرض سے بچائے آمین

ابو طوبی

# قوت باہ

هوالشافی

کلاہ لونگ ۱ تولہ

جلوتری ۱ تولہ

معز جائفل ۲ تولہ

مثل غبار کر لیں

کشتہ یاقوت ہمدرد عرق کیوڑہ میں ۳ دن کھرل کر لیں ہاتھ سے اور اگر مشین سے کرنا ہو تو ا دن کھرل کریں

دیسی خانگی مرغی کے انڈے کی زردیاں ۲۱ تا ۲۴ عدد لے کر دوا میں تھوڑی تھوڑی زردی ڈال کر کھرل کر لیں اور دانہ مٹر جتنی گولی بنا لیں

**مقدار خوراک**

1 سے ۲ گولی صبح و شام دودھ سے

**فوائد**

جسم باغ و بہار ہو جاتا ہے طبیعت میں سرور پیدا ہوتا ہے سکون کی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے انگ انگ سے مستی جھلکنے لگتا ہے جو اس کو کھاتا ہے وہ باقی چیزیں بھول جاتا ہے

## ممسک و مغلظ

لیلی بوٹی جو کہ آج کل عام مل جاتی ہے جڑھ سمیت اکھاڑ لیں اور دھوپ میں خشک کر کے سفوف بنا کر 2 سے 3 گرام بوقت عصر ہمراہ دودھ استعمال کروائیں اعلی قسم امساک کی دوا ہے۔

خادم اطباء۔

عبید الرحمن کانجو

# برائے کمر درد

خالص سلاجیت　　2 گرام

عرق گلاب عمدہ قسم 10 گرام

دونوں کو مکس کر لیں اور ناشتہ کے وقت 5 سے 6 قطرے چائے میں ڈال کر استعمال کریں

انشاء اللہ پہلی خوراک اکسیری حکم رکھتی ہے۔

عبید الرحمن کانجو

اسلام علیکم ساتھیوں

یہ نسخہ جات حدیقہ المجربات سے چن چن کر مختلف اساتذہ کی زیر نگرانی خصوصن محترم

جناب ریاض احمد رند صاحب

ڈاکٹر شبیر احمد ملھی صاحب

محترم حکیم سید ابن خالد

محترم جمیل احمد پیر سباقی صاحب

سید شعیب شاہ صاحب

حکیم ماجد ورک

حکیم اکبر علی سلطانی صاحب کی خصوصی کاوشوں سے جوڑے گئے ھیں

